# گذشتہ سالوں کی کچھ چنندہ پیشین گوئیاں

سال ۱۹۹۵ (صفحہ ۱۹) میں پاکستان میں بے نظیر حکومت کا ٹوٹنا وغیرہ۔ (صفحہ ۲۲۔ ۲۳) اور ۱۹۹۹ء کی نصف حصہ کے بعد میں بھارت اور پاکستان کی سرحدوں پر زبردست گولہ باری اور جنگ کی خبریں ملنا۔ (جیسے کشمیر کارگل میں لڑائی ہونا) پاکستانی وزیراعظم نواز شریف کی حکومت کا گرنا وغیرہ اور ۲۰۰۱ء (صفحہ ۲۳۔ ۲۴۔ ۲۴) پر پڑھیں۔ اور ۲۰۰۲ء کی مفید عالم جنتری میں صفحہ (۲۰) پر صاف طور پر پڑھیں۔ امریکہ کے زیر اثر افغانستان میں طالبان سرکار کو ہرا کر نئی حکومت کا وجود میں آنا۔ (صفحہ ۲۲۔ ۲۴) پر دیکھیں۔ ۲۰۰۳ء کی جنتری صفحہ ۲۳ امریکہ عراق کے درمیان لڑائی جنگ کا خطرہ اور عراق پر حملے کے مدعے پر امریکہ کو بھاری مذمت اور مخالفت کا سامنا ہونا۔ اور بھارت پاکستان کے معاملے میں دوغلی پالیسی رکھنا۔ (صفحہ ۲۳) ۲۰۰۴ء کی جنتری میں صفحہ ۲۵ / ۲۶ پر پڑھیں۔ کانگرس پارٹی کا انیا گٹھ جوڑ بنانا۔ اسی سال کی جنتری صفحہ ۲۷ پر کانگریس پارٹی اور محترمہ سونیا گاندھی کی کنڈلی کے نیچے صاف طور پر پڑھیں۔ آنے والے لوک سبھا چناؤ میں شریمتی سونیا گاندھی اور ان کی پارٹی بھاجپا کی نسبت زیادہ سیٹوں پر کامیاب ہونا۔ ۲۰۰۵ء کی مفید عالم جنتری میں پاکستان اور بھارت وغیرہ ملکوں میں بھونچال زمین پھٹنے وغیرہ سے ہونے والی زبردست جان و مال کے مزید نقصانات کی خبریں بد قسمتی سے سچ ثابت ہو چکی ہیں۔

۲۰۰۶ کی مفید عالم جنتری میں ۲۴ مئی سے ۲ جولائی کے درمیان منگل شنی کا یوگ ہونے سے بھارت کے کچھ صوبوں کشمیر، اتر پردیش، مہاراشٹر، گجرات، آندھر پردیش وغیرہ صوبوں میں بدامنی دہشت گردی اور دھماکہ خیز کی وارداتیں ہونے کے امکان ہیں۔ صفحہ ۲۷ بد قسمتی سے یہ پیشن گوئیاں بھی صحیح ثابت ہوئی۔ صفحہ نمبر ۲۹ پر صاف طور پر دیکھیں۔ ڈاکٹر منموہن سنگھ کی غیر ملکی پالیسی کے متعلق ان کے وقار اور غیرت کو بین الاقوامی شہرت حاصل کرنا۔ ۲۰۰۷ء کی مفید عالم جنتری میں دیکھیں پاکستان کے تانا شاہ جنرل مشرف کو اپنے ملک زبردست ٹکراؤ اور مخالفت کا سامنا ہونا۔ ملک کے اندر بدامنی اور دھماکہ خیز وارداتوں میں اضافہ ہوگا۔ بے نظیر کی زندگی کو خطرہ ہونا۔ سال ۲۰۰۸ کی جنتری میں صفحہ (۲۵) کالم II پر دیکھیں۔ بھارت میں سونا، چاندی، پیتل، تانبہ وغیرہ دھاتوں کی قیمتوں میں زبردست تیزی ہوا۔ پاکستان میں ایمرجنسی کے حالات بنا۔ اور جنرل مشرف کا اپنے عہدے سے مسترد ہونا۔ وہاں بدامنی اور دھماکہ خیز وارداتوں کا سلسلہ ہو۔ (صفحہ ۲۷ کالم I) اور سال ۲۰۰۹ء کی جنتری میں پاکستان، افغانستان، شری لنکا، نیپال میں اندرونی حالات بگڑنا، وہاں قدرتی آفات کے ساتھ دہشت گردی وارداتوں میں اضافہ ہونا۔ صفحہ 27 کالم I، امریکہ کے نئے صدر براق اُبامہ کو کامیابی ملنے کی زبردست چانس۔ دیکھیں صفحہ ۲۷ کالم I لوک سبھا چناؤ میں پھر ملی جلی یوپی اے سرکار کا ہی وجود میں آنا صفحہ 23 اور 28 کالم II مرکزی سرکار راجستھان، ہریانہ، میزورم وغیرہ صوبوں میں کانگریس کی یوپی اے سرکار کو اکثریت حاصل ہونا۔ مہنگائی اور بھرشٹاچار وغیرہ اہم مدعے ہونا وغیرہ بہت سی پیشن گوئیاں صحیح اور درست ثابت ہو چکی ہیں جو اپنی اصلیت اور سچائی کا خود خود بیان کرتی ہیں۔

# ۲۰۱۰ء میں گرہوں کی آکاشی کونسل اور بھویک پھل

بکرمی سمت ۲۰۶۷ (۲۰۱۰۔۱۱ء) کے دوران گرہوں کی آکاشی کونسل کے دس (۱۰) ادھیکاروں میں چار ادھیکار (عہدے) ناقص (تیز) یعنی کرور گرہوں کی حاصل ہوئے ہیں اور چھ عہدے نیک (اچھے) گرہوں کو حاصل ہوئے ہیں۔ بادشاہ کا اہم عہدہ تیز ترار لڑائی کی چاہنے والے اور دلیر گرہ منگل کو حاصل ہوا ہے۔ جبکہ وزارت کا اہم عہدے شبھ اور چالاک گرہ بدھ کو ملا ہے۔ بادشاہ کا عہدہ جنگ کو چاہنے والے گرہ منگل کو ملنے سے دنیا کے بہت سے ممالک ظاہر یا چھپے طور پر خطرناک ایٹمی ہتھیاروں کی دوڑ میں شامل ہو جائیں گے۔ وزیر بدھ ہونے کی وجہ سے دنیا کچھ ملک پولیٹکل پالیسیوں کا استعمال کرتے ہوئے باہری طور پر امن کی باتیں کرنے پر بھی اندرونی طور پر اٹمک ہتھیاروں میں اضافہ کرنے میں لگیں گے۔ دکنی ایشیا کے بہت ملکوں جیسے چین بھارت، پاکستان، افغانستان کے درمیان ٹکراؤ اور مخالفت رہے گی۔ بادشاہ منگل کی وجہ سے لوگوں میں غصہ، رنجش اور لڑائی کا رجحان بڑھیگا۔ لڑائی جھگڑے، مذہبی دنگے، فساد، چوری ٹھگی، بے ایمانی، قتل و آگ زنی کی وارداتیں زیادہ ہوں گی۔

شوبھن نام کا نیا سمت سر آنے سے زمین پر سکھ۔ ساد ھنوں کے ذریعات میں اضافہ ہونے کے ساتھ ساتھ لوگوں میں بد

امنی کا عالم بھی چھائے گا۔ لوگوں میں پیچیدہ بیماریوں اور مختلف تکلیفوں میں اضافہ ہوگا۔ زنانہ گرہ بدھ وزیر ہونے سے عام لوگوں اور سیاسی لیڈروں کے برتاؤ میں سادگی اور صاف گوئی کی نسبت بے ایمانی اور چالاکی زیادہ رہے گی۔ دولت کا پھیلاؤ زیادہ ہونے سے امیر لوگ اور زیادہ امیر ہونگے۔ زیادہ تر لوگ (عورتیں اور مرد) فیشن پرستی بناؤ سنگار اور کھان پان میں زیادہ مصروف رہیں گے۔ اہل علم، تکنیکی و صنعتی قسم کے لوگ (انجینیرنگ وغیرہ) سائنس اور ٹیکنالوجی، مال پنساری، اناج کے متعلق کاروبار کرنے والے بیوپاری خاص طور پر فائیدے میں رہیں گے۔ گرمی خشکی اور چمڑی کے روگ اور پیچیدہ قسم کی بیماریاں زیادہ ہونگی۔

پوری زمین پر برتی گرمی (Global warming) کی وجہ سے دنیا کے موسموں کے قدرتی سلسلے (نظام) میں پھیر بدل آنے سے شروع ہو جائیں گے۔ کہیں بارش کی کمی اور کہیں بہت زیادہ بارش کی وجہ سے مزید نقصانات ہونے کا ڈر ہوگا کہیں سیلاب سے کھڑی فصلوں کو نقصان تو کہیں اناج کی کمی سے قحط جیسے حالات بنیں گے۔ جان و مال کا نقصان ہونے کا بھی ڈر ہوگا۔ پینے کا پانی دودھ، مکھن، گھی، تیل، پھل، سبزیاں، گڑ، کھانڈ اور سب طرح کے اناج و دالوں وغیرہ کی پیداوار میں کمی اور انکے برخوں میں زبردست تیزی ہوگی۔ امیروں اور غریبوں کے درمیان فاصلہ اور زیادہ بڑھیگا۔ دھاتوں کا مالک شکر (زہر) ہونے سے عطر، لونگ، چھوٹی بڑی الائچیاں وغیرہ خوشبودار چیزیں اور چاندی، لوہا، سونا، پیتل، موتی پکھراج وغیرہ جواہرات اور زیادہ تیز ہونگے۔ فوج کا مالک چندرماں ہونے سے حفاظت کی نظر سے بہت سے ملک ایٹمی ہتھیاروں میں اضافہ کریں گے۔

## نئے سال کی داخلہ کنڈلی اور جگت لگن ۲۰۱۰

شوبھن نام کا نیا (۲۰۶۷ بکرمی) سمت ۱۵ مارچ سوموار کو (چیت ۲ پروشٹہ) اماوس کی آدھی رات کے بعد ۲ بج کر ۳۱ منٹ پر بوقت پوربابھادرپد نکشتر دھن لگن میں داخل ہوگا۔ برش لگن میں راہو نیچ راشی کا ہو کر پڑا ہے۔ لگن کا مالک برہسپت تیسرے خانہ میں پڑا ہے۔ اس پر برس کے بادشاہ منگل کی آٹھویں نظر پڑ رہی ہے۔ بھارت کی زیر اثر راشی مکر پر بادشاہ منگل کی ساتویں اوچ نظر پڑ رہی ہے۔ گرہوں کی پوزیشن کے مطابق آئندہ برس دنیا کے پولٹیکل (سیاسی) حالات کے لئے خاص پُر واقعہ ہوگا۔ دنیا کے بہت سے ترقی یافتہ اور ترقی پزیر ممالک اپنی سامرک (جنگی) طاقت بڑھانے کے لئے جدید اٹمک ہتھیار بنانے کی کوشش میں ہونگے۔ سیاسی اور تجارتی نظر سے دنیا کے اہم ملکوں (جیسے

### کنڈلی داخلہ سال ۳۱/۲۶




### جگت کنڈلی ۵۷/۶




بھارت امریکہ، برطانیہ، جاپان، فرانس، آسٹریلیا، جرمنی وغیرہ) کے درمیان نئے تعلقات بنیں گے۔ امریکہ سے حاصل اقتصادی اور فوجی امداد کا استعمال بھارت کے خلاف کرنے کی طاقت میں رہے گا۔ دہشت گردی کا راکشش خود پاکستان کے لئے ہی نہیں بلکہ تمام انسانی ذات کے لئے خطرناک ثابت ہوگا۔ دہشت گردی وہشیانہ وارداتوں کی وجہ سے بھارت بنگلہ دیش، افغانستان، پاکستان سمیت بہت ملک زیر اثر رہیں گے۔

**جگت لگن۔** کی کنڈلی کے مطابق ۱۴، اپریل بدھوار کو صبح ۶ بجکر ۷ ۵ منٹ پر میکھ لگن میں جگت لگن کا داخلہ ہوگا۔ لگن کا مالک منگل (جو اس برس کا بادشاہ بھی ہے) نیچ راشی کا ہو کر چوتھے خانہ میں بیٹھا ہے۔ چوتھ گھر کا مالک چندرماں بارہویں خانہ میں بیٹھ کر سنیچر گرہ کی زیر نظر ہے۔ گرہوں کی پوزیشن کے مطابق دنیا کے زیادہ تر ملکوں کے اندرونی سماجک اور سیاسی حالات پیچیدہ اور پریشان کن ہونگے۔ خاص طور پر امریکہ چین، افغانستان، بھارت پاکستان، نیپال، بنگلہ دیش، وغیرہ ملکوں میں اندرونی حالات غیرہ یقینی اور بدامنی رہیں گے۔ بھارت، برطانیہ، امریکہ، جرمن وغیرہ کچھ ممالک دنیا میں امن کا ماحول قائم رکھنے کے لئے پُرکوشش میں رہیں گے۔

# مسلم ممالک کی کی داخلہ سال کنڈلی

یکم محرم سن ہجری ۱۴۳۱ھ کا آغاز ۱۹ دسمبر عیسوی ۲۰۰۹ء بروز سنیچر وار کو ہوا تھا۔ اُسکے مطابق سال ۲۰۱۰ء کے دوران بادشاہ سال سنیچر رہے گا۔ بوقت داخلہ زائچہ متھن یعنی جوزا طلوع ہوگا۔ خانہ اور میں کیتو پڑا ہے اور خانہ ہفتم میں سورج، چندر، بدھ اور راہو گرہ ہونے سے پاکستان، افغانستان وغیرہ مسلم ممالک میں




سیاسی حالات پیچیدہ اور غیر یقینی اور ڈاواں ڈول رہیں گے۔ پاک حکومت کو طالبان اور دہشت گرد گٹوں سے زبردست مشکلات کا سامنا رہے گا۔ پاکستان حکومت کی باوجود پالیسیوں کی مخالفت کرتے ہوئے طالبان اور دہشت گرد حیرت انگیز اور وحشیانہ دھماکہ خیز واردات کو انجام دیتے رہیں گے۔ قدرتی آپداؤں کے زیر اثر اور دہشت گردی وارداتوں کی وجہ سے بے قصور عام رعایہ اُنکے ظلم کا شکار بنے گی۔ طالبان کی بڑھتی دہشت گردی کے خلاف رعایہ پُرزور پروٹیسٹ کریگی۔

## سن ۲۰۱۰ء میں گرہ گوچر اور دنیا کے حالات

سال کے شروع میں ماگھ کے مہینے (جنوری) کے دوران پانچ شکروار اور پانچ سنیچر وار پڑنے سے ملے جلے حالات پیدا ہونگے۔ مردم شماری کی تعداد اجافہ ہوگا۔ دنیا میں دھن۔ دولت کا پھیلاؤ بڑھیگا۔ پانچ سنیچر کے زیر اثر جنوری فروری میں کہیں مذہبی دنگے فساد بڑھیں گے۔ روز مرہ کی چیزوں کی قیمتوں میں زبردست تیزی بڑھے گی۔

چاند پھاگن ماہ (۳۱ جنوری سے ۲۸ فروری) کے دوران پانچ اتوار ہونے سے بنگلا دیش اور پاکستان وغیرہ مسلم ملکوں میں کہیں اناج کی کمی قحط سوکھا اور دربھک کا ڈر ہوگا۔ ایدروند ہی دہشت گردی آگ زنی اور دھماکہ خیز وارداتوں کی وجہ سے جان و مال کے نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔

کھپر یوگ۔ یکم جنوری سے ۳۰ مارچ ۲۰۱۰ کے دوران ۵ سنیچر، ۵ اتوار اور ۵ منگلوار سلسلے وار آجانے کھپر یوگ بنتا ہے جسکے زیر اثر کچھ ملکوں کے اندرونی حالات خراب ہونگے۔ بدامن اور جنگ ولڑائی کی خبریں ملیں گی۔ کہیں حکومت میں تبدیلی (چھتر بھنگ) ہونے کے یوگ ہیں۔

۱۵ اپریل سے ۱۴ مئی تک بیساکھ ادھک ماس اور ۱۴ مئی سے ۲۷ مئی تک تیرہ دن کا پکھ ہونے وشوگھسہ پکھ بنتا ہے جسکا اثر شاستروں میں بہت ناقص بتلایا گیا ہے۔ اس دوران لوگوں میں پیچیدہ بیماریوں کا پھیلاؤ مہنگائی، سوکھا گرمی آتش زدنی، جیسے آفتوں کی وجہ سے جانی ومالی نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔

۲۸ مئی سے ۲۶ جون (جیٹھ ماہ) میں پانچ سنیچر وار ہونے سے روز مرہ کی چیزوں میں اضافہ اور کسی ملک میں حکومت کا پلٹنا اور جنگ کے حالات بنیں گے۔

جون۔ جولائی میں (ہاڑ) مسلم ملک (پاک وغیرہ) میں سیاسی حالت نازک ہونگے۔ ۳۱ جولائی کو کنیا راشی پر منگل اور سنیچر کا یوگ ہونے سے مسلم ممالک کو خاص کر پاکستان افغانستان کے لئے ناقص ہوگا۔ آگے یکم اکتوبر سے سورج۔ سنیچر کا یوگ بھی پاک وغیرہ مسلم ممالک کے لئے ناقص ثابت ہوگا۔

## دنیا کے کچھ دوسرے ممالک

امریکہ (America)۔ اسکی زیر اثر راشی متھن ہے۔ جگت لگن کنڈلی میں متھن راشی پر کیتو کی گردش چل رہی ہے۔ اگرچہ اس پر برہسپت اور سنیچر (اچھے اور بُرے) دونوں طرح کے گرہوں کی نظر میں پڑ رہی ہیں۔ اس کے زیر اثر پاکستان، ایران، عراق، افغانستان وغیرہ مسلم ملکوں کے متعلق امریکہ کو اپنی پالیسوں کی دوبارہ مشورہ کرنے کی ضرورت ہوگی۔ پاکستان کو دی جانے والی مالی اور ہتھیاروں کا استعمال بھارت کے خلاف ہونا بھی ممکن ہے۔ اس حقیقت کی جانکاری تمام دنیا کو ہو جائے گی۔ پھر بھی امریکہ پاکستان کو اقتصادی امدادی جاری رکھے گا۔

نوٹ: گذشتہ سال کی مفید عالم جنتری میں اسی کالم امریکہ کے صدر براک اوباما کی چناؤ میں جیت بارے صحیح پیشن گوئیاں صاف طور پر پڑھیں۔

پاکستان (Pakistan)۔ جگ لگن کی کنڈلی میں اسکی زیر اثر راشی کنیا چھٹے خانہ میں ہے۔ کنیا راشی پر شنی ساڑھ ستی کا اثر بھی ہے۔ گرہوں کی پوزیشن کے مطابق پاکستان کے موجودہ حکومت کو زبردست چنوتیوں کا سامنا رہے گا۔ سکورٹی کی نظر سے پاکستان کے اندرونی حالات بڑے نازک اور کشمکش کن رہیں گے۔ کچھ انتہا پسند کٹر دہشت گرد گروپ خود پاکستان اور اسکی عوام کے لئے ناسور بن جائیں گے۔ پاکستان حصوں میں بہت جگہ پر آگ زنی بم

دھماکہ خیز دہشت گردی کی وارداتوں میں اضافہ ہوگا۔ جسکے زیر بہت سے بے قصور لوگوں کی اپنی بیش قیمتی زندگیوں سے ہاتھ دھونا پڑ سکتے ہیں۔ دہشت گردی گروپوں کے بڑھتے قدم پاکستانی حکومت کے وجود کے لئے زبردست چیلنج ثابت ہونگے۔ پاکستان بھارت کے سرحدی علاقوں سے اپنے لڑاکو دہشت گردوں کی گھس پیٹھ کروانے کی سازش کرتا رہے گا۔ دہشت گرد کو ختم کرنے کے آڑ میں امریکہ سے اقتصادی اور ہتھیاروں کی مدد حاصل کرنے میں کامیاب ہوگا۔ زبردست اقتصادی امداد کے باوجود پاکستان میں عام لوگوں کے حالات میں خاص بہتری اور ترقی نہیں ہوپائے گی۔

# ۲۰۱۰ء میں گرہوں کی پوزیشن اور بھارت

کنڈلی آزاد بھارت (۱۵ اگست ۱۹۴۷ء)



آزاد بھارت ۶۴ واں سال



جمہوری بھارت ۶۱ واں سال ۲۶ جنوری ۲۰۱۰



یوم جمہوریت کے ۶۱ ویں سال کی برس کنڈلی میں بھارت ۲۶ جنوری ۲۰۱۰ء منگلوار کو ایکادشی تھی روہنی نچھتر کے وقت سنگھ لگن میں داخل ہوگا۔ لگن کا مالک سورج چھٹے خانہ میں مکر راشی (بھارت زیر اثر راشی بھی ہے) پر شکر کے ہمراہ بیٹھا ہے۔ اس پر نیچ منگل کی خاص نظر پڑ رہی ہے۔ پانچویں خانہ میں فتھا، سنیچر کی خراب نظر پڑ رہی ہے۔ جس کے زیر اثر بھارت کی مختلف ترقی کے منصوبوں پر بے انتہا خرچوں کے باوجود امید کے مطابق فائدہ نہیں ہو سکے گا۔ چھوٹی اور بڑے ترقی سکیموں وصنعتوں میں اچانک اڑچنوں اور بلاوجہ خرچوں میں اضافہ سے ترقی رفتار دھیمی رہے گی۔ موجود گدی نشین سیاسی لیڈروں میں پختہ ارادے اور کام کرنے کی خواہش میں کمی رہے گی۔ سرکار کی ڈھیل ملی پالیسوں کی وجہ سے پاکستان چین وغیرہ غیر ملکی طاقتیں بھارت کی سرحدوں پر بھاری فوجی پیش ورفت رہے گی۔ بھارت سرکار کے مخالفت کے باوجود سرحدوں پر گھس پیٹھ کرتے رہیں۔ چوتھے خانے کا مالک منگل بارہویں خانہ میں نیچ راشی میں بیٹھا ہے۔ جس کے زیر اثر روزانہ استعمال کی چیزوں کے قیمتوں بے تحاشہ تیزی ہوگی۔ جس کی وجہ سے عوام پریشان حال ہونگے۔ سائنس و ٹیکنالوجی سڑک اور ٹرانسپورٹ، ایٹومک، انجینرنگ، کمپیوٹر کے فیلڈ میں خاص ترقی کرے گا۔ لکن پروسی ملکوں کے دشمنی اور گھس پیٹھ کے کی وجہ سے بھارت کی ترقی کی رفتار کو ٹھیس پہنچ گی۔

بھارت سرکار کے لئے سخت امتحان کا برس:۔ آزاد بھارت کے ۶۳ ویں برس کے کی برس کنڈلی میں بھارت ۱۵ اگست ۲۰۰۹ء سنیچر کو مین لگن میں داخل ہو چکا ہے۔ نئے سال کے داخل کنڈلی میں یہ چوتھے خانہ میں آئی ہے۔ جس پر چار گرہی یوگ بنا ہوا ہے۔ آئندہ برس بھارت سرکار کے لئے کافی چنوتیوں سے بھرا سال ہوگا۔ ملک کے چاروں طرف خاص کر مشرقی اتری کچھی سرحدوں پر نکلسوادی گٹوں سمیت چینی فوجوں گھس پیٹھ اور مغربی سرحدوں پر طالبانی گروپوں اور پاکستانی ٹرینڈ دہشت گردی گٹوں کی گھس پیٹھ، گولہ باری کر کے بھارت کے وقار کو نقصان پہنچانے کی کوششوں میں رہیں گے۔ اس کے علاوہ ملک کے بھیتر پھیلے ہوئے بھرشٹاچار بے ایمانی بے روزگاری سیاسی لیڈروں میں عمل کی کمی۔ مردم شماری میں اضافہ۔ عام استعمال کی چیزوں میں بے تحاشہ بڑھوتری سے عام لوگوں میں پریشانی اور دکھ۔ موجودہ حکومت من موہن سنگھ اور سونیا گاندھی کی سرکار سے عام جنتا کا بھروسہ کم ہونے لگے گا۔

## ۲۰۱۰ء میں گوچر گرہ اور بھوکپھل۔ بھارت

سال ۲۰۱۰ کے شروع میں ماگھ ماہ میں پانچ شکروار اور پانچ سنیچروار پڑنے سے دھن دولت کا پھیلاؤ فضول خرچی بڑھے گی۔ مردم شماری کی تعداد میں اضافہ۔ ملک کے کچھ حصوں میں مذہبی فساد، دنگا، ذاتی فساد ہوں گے۔ استعمال کی چیزوں کی میں بے تحاشہ

اضافہ ہوگا۔ پانچ اتوار ہونے سے اناج دالیں، چاول، وغیرہ میں کمی، جس سے مہنگائی میں زیادہ تیزی ہوگی۔ ملک میں غیر یقینی حالت، کسی صوبہ میں تختہ پلٹ کے آثار ہیں۔

فروری کے شروع میں ۲۸ مارچ تک سنیچر کنیا راشی میں اور منگل کرک وکری حالت میں گردش کر رہا ہے۔ جس کے زیر اثر کسی ملک میں پیچیدہ بیماری کا ڈر ہوگا۔ اناج میں کمی قہر، قیمتوں میں اضافہ اور سرحدوں پر جنگ کے آثار ہونگے۔

آگے چاندر چیت ماس (۱ سے ۳۰ مارچ) کی عرصہ میں پانچ سوموار اور پانچ منگلوار ہونے سے ملک میں کہیں حکومت کا بدلنا اور ملک میں دنگا فساد کے بڑھیں گے۔ جنگ کے آثار ہیں۔ کسی بڑے لیڈر کی موت یا ہٹائے جانے کے آثار ہے۔

خیال رہے ماگھ چیت پھاگن اور چیت ماہ میں پانچ سنیچر، پانچ اتوار اور پانچ منگلوار ہونے سے کھپر یوگ بنا ہے۔ اسکا اثر ناقص بتایا گیا۔ عام رعایہ اور لیڈروں کے لئے بہت ناقص اثر دینے والا ہوگا۔

۳۰ مارچ سے ۲۸ اپریل کے عرصہ میں پھر پانچ منگلوار ہونے سے کسی اہم لیڈر کے لئے خراب اور ناقص ثابت ہوگا۔ سرحدی علاقوں میں فوجی ٹکراؤ ہونے کے امکان ہیں۔

**بیساکھ ملماس (۱۵ اپریل سے ۱۴ مئی کے درمیان)**

اس عرصہ میں میں سورج اور سنیچر کے درمیان چھٹا آٹھواں یوگ ہونے ملک کے ناقص اثر دیگا۔ پڑوسی ملک چین، پاکستان سرحدوں پر فوجی ٹکراؤ کے آثار ہیں۔ مہنگائی اور بھرشٹاچار کے مدوں پر مخالف پارٹیوں کے ساتھ ٹکراؤ ہوگا۔

تیرہ دن کا پکھ (۱۴ مئی سے ۲۷ مئی تک) دوئم بیساکھ شدی پکھ تیرہ دن کا ہونے سے اس کا اثر شاستروں میں ناقص بتایا گیا ہے۔ اوپر لکھے عرصہ میں قدرتی آفات کی وجہ سے مزید جانی ومالی نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔

اوپر لکھے عرصے میں سرحدی مقاموں پر فوجی ٹکراؤ دنگا، دھماکہ خیز وارداتیں ہونگی۔ کہیں بہت زیادہ گرمی کی وجہ سے خوفناک بیماریاں اور قدرتی آفات سے جانی و مالی نقصان کا ڈر۔ روزانہ استعمال کی چیزوں میں بے تحاشہ تیزی سے عام لوگوں میں بے چینی اور گہری تشویش بڑھے گی۔ آگے جیٹھ، ہاڑ، بھادر پد ماہ (۲۸ مئی سے ۲۴ اگست کے درمیان) پھر پانچ سنیچر، اتوار اور منگلوار ہونے سے کھپر یوگ کا ناقص یوگ بن رہا ہے۔ کہیں حکومت میں تبدیلی کسی بڑے لیڈر کا ہٹائے جانے کا آثار ہے۔ ۱۵ جون کو منگلوار کی سنکرانتی ہونا اور ہاڑ کو اتوار کی اماوس ہونے سے ملک میں کہیں سیاسی غیر یقینی، مہنگا، اندرونی فساد اور سرحدوں پر جنگ کے بادل منڈرائیں گے۔ قدرتی حادثوں کی وجہ سے بڑے پیمانے پر جانی ومالی نقصانات ہونے کے امکان ہیں۔

## پاک اور چینی گھس پیٹھ سے ہوشیار

۲۳ جولائی سے برہسپت مین راشی میں وکری ہوگا۔ منگل اور شنی دونوں غصیل گرہوں کی اس پر پہلے سے نظر پڑ رہی ہے۔ جس سے زیادہ تر لیڈر اور بھرشٹ لوگ عام جنتا کے دولت کا غلط استعمال کریں گے۔ گرہ بھوت پشاچ اور قدرتی آفات اور حادثوں کی وجہ سے لوگوں کو تکلیفیں ذہنی دکھ اور تشویش بڑھے گی۔ گڑ چینی، روئی، کپاس کے تجارت میں اچھا فائدہ ہوگا۔

ساون ماہ (۲۷ جولائی سے ۲۴ اگست) میں پھر منگلوار اماوس ہونا اور اس پانچ منگلوار کا ہونا اور ۲۰ جولائی سے ۵ ستمبر کے بیچ شنی منگل کا یوگ اور ۱۱ اگست سے ۳۱ اگست کے بیچ گرو شکر گرہوں کے یوگ کا ناقص اثر پڑیگا۔

سرحدی علاقوں میں فوجی ٹکراؤ دھماکہ خیز وارداتیں ہونے کے یوگ ہیں۔ کہیں بہت زیادہ بارش سیلا اور کہیں کم بارش کی وجہ سے فصلوں کو نقصان، سوکھا اور قحط سے اناجوں میں کمی ضروری چیزوں کی قیمتوں میں بہت زیاد تیزی ہونے سے عوام میں دکھ اور پریشانی ہوگی۔

پھر کھپر یوگ : ۲۴ ستمبر سے ۲۱ دسمبر کے درمیان چندر اسوج کارتک اور مگھر ماہ میں ۵ سنیچر وار ۵ اتوار اور ۵ منگلوار ہونے سے سال میں تیسری بار کھپر یوگ بنا ہے۔ اس بیچ ۱۶ ستمبر سے ۱۶ دسمبر تک سورج سنیچر کا یوگ ہونا۔ اور ۱۶ دسمبر سے ۲۲ دسمبر تک سورج منگل بدھ اور راہو کے ساتھ چار گرہی یوگ بنے گا۔ اوپر لکھے وقفہ میں چین، پاکستان اپنے ٹرینڈ دہشت گردوں کو بھارت کی سرحدوں میں گھس پیٹھ کرانے اور بھارت میں کوئی بڑی واردات کروانے کی کوشش کرتے رہیں۔ مرکزی سرکار اور صوبائی سرکار کو پوری چوکسی برتنی ہوگی۔

## کانگریس و یو۔ پی۔ اے۔ کی دوسری پاری

موجودہ یو۔ پی۔ اے۔ گٹھ بندھن کانگریس سرکار نے ڈاکٹر من موہن سنگھ کے رہنمائی میں دوسری بار ۲۲ مئی کو ہی سن ۲۰۰۹ شکروار کی شام کے ۶ بجکر ۳۰ منٹ پر اشونی نچھتر اور برشچک لگن میں ۱۹ کیبنٹ وزیروں سمیت قسم لی۔ لگن منگل حالانکہ پنچم خانہ میں شکر کے ہمراہ ہے۔ شپتھ کے وقت معین لگن شکر بدھ، گرو شنی وغیرہ اہم گرہ پر موجود روشیوں میں ہے جبکہ راشی کا مالک منگل دوئم بھاؤ لیکن دوست راشی میں شکر کے ساتھ ہے۔ چندر چھٹے خانہ میں ہونے سے نئی یو۔ پی۔ اے۔ سرکار ملک کی اندرونی اور باہری مسائل کے متعلق زبردست چنوتیوں کا

یو.پی.اے. سرکار ستیتھ کا لین کنڈلی
۲۲ مئی ۲۰۰۹ء (۶/ ۳۰)




کنڈلی وزیر اعظم من موہن سنگھ
۲۶ ستمبر ۱۹۳۲ء (2 pm)




بھاجپا کی کنڈلی




سامنا رہیگا۔ بے تحاشہ رفتار سے بڑھی مہنگائی، بے موسمی بارش، بھرشٹاچار، پانی بجلی اور روزمرہ کی ضروری اشیاء کی قیمتوں میں تیزی سے سرکار کی مقبولیت میں کمی ہوگی۔

وزیر اعظم ڈاکٹر من موہم سنگھ جی کی جنم کنڈلی میں دھن لگن طلوع ہے۔ گروتری کون خانہ میں بیٹھ کر لگن بھاؤ پر نظر ڈال رہا ہے۔ ڈاکٹر من موہن سنگھ جی کی کنڈلی میں زیادہ تر گرہوں کی حالت بہت اچھی ہے۔ جنم کنڈلی کا گرہ سورج نئے کنڈلی کے نویں خانہ میں اوچ راشی میں موجود ہے۔ اور شنی ساتویں خانہ میں ہو کر دوست گرہ شکر کے ساتھ ہے۔ گرہ کے حالت کے مطابق ڈاکٹر من موہن سنگھ جی وزیر اعظم کے عہدہ کامیابی کے ساتھ چلائیں گے۔ موجودہ وقت میں ان کو راہو کی مہادشا کے درمیان شکر کی انتر دشا چل رہی ہے۔ جو کہ ۲۵ فروری ۲۰۱۱ء تک رہے گی۔ جنم کنڈلی میں شکر اوچ راشی کا ہو کر پانچویں خانہ میں ہے۔ لیکن آئندہ سال کے شروع سے ۱ مئی ۲۰۱۰ء تک لگن مالک گرو کنبھ راشی میں گردش وقفہ میں ڈاکٹر من موہن سنگھ جی کو اپنے صحت کا خاص خیال رکھنا ہوگا۔ ملک کی اندرونی اور باہری مسائل کی وجہ سے ان کی صحت متاثر ہوگی۔

## ۲۰۱۰ء میں بھارتیہ جنتا پارٹی

بھاجپا کی قائم شدہ کنڈلی میں مکھن لگن طلوع ہے۔ لگن مالک قسمت خانہ میں کیتو کے ساتھ ہے۔ اس پر شنی، منگل، راہو، برہسپت سبھی گرہوں کی نظر ہے۔ جس سے بھاجپا کے لئے آئندہ سال مشکل بھرا چنوتیوں والا ہوگا۔ بھاجپا کا آپسی جھگڑے کی وجہ سے کچھ خاص بھاجپا لیڈر اہم عہدے چھوڑنے کو مجبور ہو جائیں گے۔ ایسا معلوم ہوگا کے ملک کی سب بڑی مخالف پارٹی بکھراؤ کی اور جا رہی ہے۔ لیکن نئے جوان ورکروں کے شامل ہونے سے ۲ مئی ۲۰۱۰ سے ۳۱ اکتوبر تک گرو مین راشی میں گردش کرنے پر بھاجپا میں مضبوطی کے امکان ہے۔ کچھ صوبوں میں بھاجپا کی گرتی شاخ میں اضافہ ہوگا۔ ایشور کی مہربانی رہے تو پارٹی دوبارہ طاقتور بن کر ابھرے گی۔

## کانگریس پارٹی کے جنرل سیکریٹری راہل گاندھی

دستیاب معلومات کے مطابق راہل گاندھی کا جنم برکھ لگن میں ہوا ہے۔ پنچ میش بدھ لگن راشی میں بیٹھا ہے۔ جس کی وجہ سے جاتک پروقار ہمتور، تیز ذہین عقلمند لیڈر کے طور پر ابھر کر سامنے آئیں گے۔ ۱ مئی ۲۰۱۰ء تک جب گرو کنبھ راشی میں گردش کر رہا ہوگا اور راہل گاندھی کو چندر راہو کی انتر دشا ہوگی۔ اس عرصہ تک راہل گاندھی کو بہت مشکل اور جدوجہد حالات سے گذرنا پڑیگا۔ برس کے پہلے حصے میں راہو بھی آٹھویں خانہ میں نیچ راشی کا ہوگا۔ سیکورٹی کی نظر سے یہ عرصہ ناقص حالت والے ہونگے۔ اسلئے آئندہ سال میں اپنی حفاظتی دائرہ کا خاص خیال رکھنا ہوگا۔ سال کے آخر میں راہل گاندھی ہندوستان کی سیاست میں طاقتور ہر دل عزیز لیڈر بن کر ابھریں گے۔ سال ۲۰۱۱ء میں ہی مرکزی کیبنٹ میں شامل ہونے کے امکان ہیں۔

کنڈلی راہل گاندھی
۱۹ جون ۱۹۷۰ء




## بھارت کے کچھ اہم صوبہ

**ہماچل پردیش۔** زیر اثر راسی مین اور نام راشی کرک ہے۔ ۶۱ ویں یوم جمہوریت (۲۶ جنوری ۲۰۱۰ء) کی کنڈلی میں راشی کا مالک برہسپت کنبھ راشی میں ہے۔ کرک راشی پر منگل کی نیچ حالت میں گردش کر رہا ہے۔ وزیر اعلیٰ پروفیسر پریم کمار

دھومل کے رہنمائی میں پردیش سرکار کئی ترقی اسکیموں کے پورا کرنے میں جلدی دکھائے گی اور صنعتی، سیاحت، بجلی، زراعت، پانی اناج، آیوروید سے متعلق جڑی بوٹی کے اپجاؤ، سڑک تعمیر کے کاموں میں خاص کوشش کئے جائیں گے۔ قدرتی آفات، زمین کھسکنا، بے وقت بارش سے فصلوں کو نقصان، آب وہوا آلودگی کی وجہ سے شروعاتی چھ ماہ گرم رہیں گے۔ سڑک حادثات کے امکان ہیں۔ زیر اثر راشی مین جمہوری کنڈلی آٹھویں خانہ میں ہونے کئی وکاس یوجناؤں کا فائدہ عام لوگوں تک پہنچانے کے لئے خاص کوشش کریں گے۔ لیکن ۲۵ مئی تک کئی طرح کے حادثوں سے دھومل سرکار کی وقار کو دھکا پہنچائیگا۔ اور پریشانیاں بن سکتی ہے۔ لیکن برہسپتی امئی سے مین راشی میں رہنے سے پردیش بھاجپا سرکار کی وقار اور طاقت میں اضافہ ہوگا۔

**پنجاب**۔ اس کی زیر اثر راشی مین اور نام راشی کنیا ہے۔ نئے سال داخلہ کنڈلی میں مین راشی پر چہار گرہی یوگ بنا ہوا ہے اور کنیا راشی پر شنی کا گردش ہے۔ حالانکہ پردیش کی بادل سرکار کے بجلی سڑک وپل تعمیراتی کام، زراعت کے ترقی کے لئے کوشش کرے گی۔ لیکن ٹیکسوں میں اضافہ، بجلی اور اسکے علاوہ ضروری روزمرہ کی چیزوں میں بہت زیادہ تیزی سے سرکار کی وقار اور مقبولیت کو گہری ٹھیس پہنچے گی۔ بھرشٹاچار، سڑک اور ٹرانسپورٹ کی بدتر حالت تجارت اور کئی کارخانے کے بگڑتی حالات پردیش سرکار کے لئے چنوتیاں پیش کریگی۔ اور مقبولیت میں کمی آئے گی۔

**جموں کشمیر**۔ نام راشی مکر اور زیر اثر راشی تلا ہے۔ سال بھر زیر اثر راشی شنی ساڑھ ستی کا اثر رہے گا۔ ریاست کے نوجوان وزیر اعلیٰ عمر عبداللہ صوبے ہر فیلڈ میں ترقی کے اسکیموں کو پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ لیکن علاقائی مسائل کی وجہ کچھ علاقہ میں چنوتیوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔ مخالف پارٹی زتیواد، چھیتر واد کو بڑھاوادے کر علاقائی مدوں کو سیاسی رنگ دیکر پردیش سرکار کے سامنے قانون وبندوبست کے مسائل کھڑا کریں گے۔ پچھلے سال اسی کالم نیشنل کانفرنس کے اثر اور طاقت ور بن کر حکومت میں آنے کی بات صاف لکھ دی گئی تھی۔ سرکار کشمیر میں ٹورزم، سیب، زراعت، بجلی تعلیم روزگار کے لئے خاص کوشش کریں گے۔ لیکن دہشت گردانہ وارداتوں کی وجہ ترقی کے راستہ میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔ صوبائی سرکار کو مالی اور سماجی مسائل کا سامنا کرنا پڑیگا۔ مرکز سے مالی امداد پیکیج ملنے کی وجہ سے بہت سی نئی اسکیموں کا اعلان بھی کیا جائیگا۔

**راجستھان**۔ زیر اثر راشی کرک اور نام راشی تلا ہے۔ ۶۱ویں یوم جمہوریت کنڈلی ۲۶ جنوری ۲۰۱۰ء میں کرک راشی دوادشت منگل اور تلا راشی پر ساڑھ ستی کا اثر ہے۔ پردیش سرکار کو گرمی، کم بارش اور کم فصل کی پیداوار کی وجہ پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔ لوگوں میں مہنگائی اور سرکاری پالیسیوں کے خلاف لوگوں غصہ رہیگا۔ بھاجپا اندرونی جھگڑے کی وجہ سے کمزور ہوگی۔

**ہریانہ**۔ زیر اثر راشی مین اور نام راشی متھن ہے۔ متھن راشی پر کیتو راشی پر کیتو کا سنچار سال بھر رہیگا۔ مخالف حالت اور مہنگائی کے خلاف عوام میں غصہ کے باوجود کانگریس انیلو اور بھاجپا کو پچھاڑ کر پھر سے حکومت میں آئیگی۔ وزیر اعلیٰ بھوپندر سنگھ ہڈا ایک بار پھر جیت حاصل کریں گے۔ جیت سے خوش ہڈا اور کانگریس کو عوام کی بھلائی کے لئے کام کرنا ہوگا۔ سرکار کو بجلی پانی اور بے روزگاری وغیرہ جیسے مسائل پر خاص دھیان دینا ہوگا۔ نہیں تو حالات مشکل بھرے ہوسکتے ہیں۔ بے وقت بارش سوکھا، اکال جیسے حالات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ ضروری اشیاء کے قیمتوں میں اضافہ سے عوام میں غصہ رہے گا۔

**دلی**۔ نئی یوم جمہوریت کنڈلی میں اسکی زیر اثر راشی مکر سورج بدھ کا شبھ یوگ اور منگ کی اوچ نظر پڑ رہی ہے۔ جس سے پردیش کانگریس سرکار آئندہ سالوں میں ٹرانسپورٹ سڑک، فلائی اوور تعلیم اور کھیل کو فروغ دینے کے لئے خاص اقدام اٹھائیں گے۔ بڑھتی ہوئی مہنگائی کی وجہ سے شیلا سرکار کی وقار کو دھکا پہنچے گا۔ اور عوام میں غصے وتشویش کا ماحول پیدا ہوگا۔

**اتر پردیش**۔ زیر اثر راشی دھن اور نام راشی برکھ ہے۔ یوم جمہوریت کنڈلی میں ۲۶ جنوری ۲۰۱۰ء اور سارا برس دھن راشی پر راہو کا گردش ہے۔ گرہ حالت کے مطابق پردیش میں بگڑتی قانون انتظامیہ بھرشٹاچار، بے روزگاری، مہنگائی، سیاسی پارٹیوں کے درمیان ٹکراؤ وغیرہ کی وجہ سے اندرونی اشانتی رعایہ میں غم غصہ رہیگا۔ بسپا سرکار اور مرکز کی کانگریس سرکار کی بیچ ٹکراؤ کا ماحول رہے گا۔ کانگریس پارٹی کا آدھار اور اتر پردیش میں مضبوط ہوگا۔

اوپر لکھی پیشن گوئیاں گوچر گرہوں کی بنا پر اور ایشور کی دی ہوئی عقل کے مطابق لکھی گئی ہیں۔ ویسے دنیا میں سب کا نصیب جاننے والا تو خود پرماتما ہی (خدا) ہی ہے۔

فقط خیر اندیش پنڈت پنالال جیوتشی
مصنف مفید عالم جنتری اردو، ہندی، پنجابی
اڈا ہوشیار پور، جالندھر
فون نمبر 0181-2457959
مورخہ ۱۹ اکتوبر ۲۰۰۹ء بروز سوموار

# تجارتی جنسوں میں تیزی ومندی کی روزانہ تفصیل ۲۰۱۰ء

## تھوک اور وعدہ بیوپار کے لئے ضروری ہدایات

تجارتی جنسوں میں اتار چڑھاؤ کے جائزہ کے بعد ہی خرید وفروخت کرنا کامیاب تجارت کی چابی ہے۔ آگے گوچر گرہوں اور نچھتروں کی بنیاد پر تیزوں جنسوں میں روزانہ اتار چڑھاؤ اور مندی تیزی کی خصوصی لائنوں اور طوفان تیزی وغیرہ کی تفصیل لکھ رہے ہیں۔ دھیان رہے حاضر اور وعدہ تجارت کی مارکیٹ پر سیاسی سماجی وقدرتی آفات کا اثر پڑتا ہے۔ جنم کنڈلی میں نقصاندہ یا غیر یقینی گرہ سے متعلقہ جنس کا تجارت کریں۔ علم جیوتش و مالی پوزیشن کے مدنظر کسی خاص جنس کی خصوصی رپورٹ منگوانے کیلئے فی جنس کی ماہانہ رپورٹ /1100 روپے دو ماہی کی رپورٹ کیلئے /2100 روپے اور سالانہ /9000 روپے کی رپورٹ منگوانے کیلئے فیس پیشگی روانہ کریں۔ پنڈت پنالال جیوتشی ایم اے جالندھر فون۔ 0181-2457959

**جنوری**۔ مہینے کے شروع سے چاندی روئی چینی کپاس شکر میں تیزی رہے گی۔ ۵ جنوری سے گندم چاول جوں چنا میں پہلے مندی لیکن اگلے دن تیزی بنے گی۔ روئی چاندی میں اچھی گھٹا بڑھی رہے گی۔ ۱۰ جنوری سے سونا چاندی گیہوں میں مندی بنے گی۔ جوں چنا لال مرچ گھی السی بنولہ اڑن تل چینی سرسوں شکر میں اچھی تیزی بنے گی۔ ۱۱ جنوری سے سونا چاندی السی ارنڈ میں مندی بنے گی۔ اڑدھ منگ چنا گیہوں شکر کھانڈ کپاس چڑا پڑسن میں تیزی بنے گی۔ ۱۳ جنوری سے روئی چاندی سونا میں پہلے گھٹا بڑھی بعد میں تیزی بنے گی۔ السی سرسوں تانبہ تلہن کروڈ آئیل میں بھی اچھی تیزی ہوگی۔ تیل پراپرٹی وغیرہ شیئروں میں تیزی کی لائن چلے گی۔ ۱۴ جنوری سے تل سرسوں گڑ گھی تیل السی شکر کھانڈ روئی سونا میں معمولی مندی بنکر تیزی کا رُخ بنے گا۔ ۱۵ جنوری کو کھنڈ گراس سورج گرہن لگ رہا ہے جس سے روئی چاندی میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی بنے گی۔ گیہوں جو چنا اناج میں بھی تیزی بنے گی۔ گڑ تیل السی بنولہ مونگ پھلی میں معمولی مندی کے بعد تیزی بنے گی۔ ۱۶ جنوری سنیچر وار کو سونا چاندی روئی سوت سرسوں مونگ پھلی میں تیزی رہے گی۔ ۱۹ جنوری کو چنا سرسوں تیل بنولہ ناریل وغیرہ میں تیزی کا بیوپار کر فائدہ لیں۔ ۲۱ جنوری سے سونا چاندی گڑ کھانڈ شکر مونگ موٹھ اڑدھ اناج سپاری کیسر ہلدی میں گھٹا بڑھی کے بعد مندی تل تیل سرسوں میں تیزی روئی میں پہلے مندی ہو کر پھر تیزی بنے گی۔ سونا چاندی کاپر میں اچانک تیزی کا رخ رہے گا۔ ۲۴ جنوری سے گیہوں جو چاول روئی سوت سن سونا چاندی گڑ کھانڈ السی سپاری لونگ چتل سافٹ ویئر شیئرز میں تیزی رہے گی۔ ۲۷ جنوری سے گڑ چاندی روئی سونا کاپر شکر میں اچھی گھٹا بڑی کے بعد اچھی تیزی کی لائن بنے گی۔

**شیئر بازار** ۔ ۶، ۱۰، ۱۱، ۱۳، ۱۴، ۱۵، ۱۶، ۲۴، ۲۵، ۲۷ خاص تیزی والی رہے گی۔

**فروری**۔ یکم فروری سے چاول مونگ موٹھ اڑدھ جوار باجرہ چاندی سونا روئی کپاس میں اچھی تیزی بنے گی۔ گیہوں میں مندی رہے۔ ۵ فروری کو سونا چاندی کوپر اور دوسری داتوؤں چنا مونگ چاول وغیرہ کے اناجوں میں تیزی رہے۔ ۶ فروری کو سونا چاندی کاپر موتی منی وغیرہ جواہرات مونگ مسر گیہوں چاول دیگر اناج والسی روئی میں تیزی بنے گی۔ ۸ فروری کو شکر پچھم طلوع ہونے سے گھی کھانڈ چنے میں مندی روئی سوت سن سونا چاندی اور چاول میں تیزی رہے۔ ۱۱ فروری کو کنک گڑ کھانڈ گھی سرسوں روئی سونا چاندی میں تیزی بنے گی۔ ۱۲ فروری کو سورج کنبھ راشی میں آکر گورو اور شکر کے ساتھ میل کرے گا۔ جس سے وعدہ وحاضر بازار میں اچھی اتھل پتھل ہوگی۔ گھی تیل لون سرسوں مونگ پھلی رائی سونا چاندی کروڈ آئیل میں اچھی تیزی اور روئی پاٹ السی ارنڈ گیہوں وغیرہ اناج گڑ شکر کھانڈ میں عام تیزی بنے گی۔ ۱۳ فروری سے گڑ کھانڈ السی چاول چنا میں تیزی بنے گی۔ ۱۶ فروری کو روئی وشیئر بازار میں تیزی بنے گی۔ سونا چاندی کاپر چنا چاول وغیرہ چاولوں میں بھی اچھی تیزی بنے گی۔ ۱۹ فروری سے سونا چاندی سوت سن تل تیل ارنڈ سرسوں ہنگ جیفل شور ہار سونٹھ ہلدی گیہوں گڑ وغیرہ میں تیزی بنیگی۔ ۲۱ کو چاول اناج میں تیزی سونا چاندی میں مندی روئی میں گھٹا بڑھی رہیگی۔ ۲۵ کو روئی چاندی السی شیئروں میں معمولی مندی بن کر پھر تیزی کا رخ بنے۔ گھی تیز گڑ کھانڈ سرسوں بنک شیئر مونگ چاول وغیرہ نرخوں میں بھی تیزی بنے گی۔ ۲۶ کو بھی گھی گیہوں چاول وغیرہ میں مندی روئی سونے میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی بنے گی۔

**شیئر بازار** ۔ ۵، ۶، ۱۲، ۱۳، ۲۵، ۲۶، ۲۷، ۲۸ خاص تیزی والی رہیں گی۔

**مارچ** ۔ یکم مارچ کو سونا چاندی چاول دال والا گیہوں میں گٹھا بڑھی کے بعد معمولی تیزی بنے گی۔ ۲ مارچ کو چاندی روئی السی سرسوں اناج تیل تل تلہن ارنڈی گڑ کھانڈ سونے میں مندی کی جگہ اچھی تیزی کا چانس بنے گا۔ ۴ مارچ کو سونا چاندی گیہوں چنا اڑدھ چاول ہلدی سپاری کیسر تانبہ جوار باجرہ گھی سرسہ تل گڑ کھانڈ روئی میں پہلے مندی بنکر پھر تیزی کا رُخ بنے گا۔ ۵ مارچ کو چاول موتی چاندی کپور نمک کھانڈ روئی کپاس وغیرہ سفید چیزوں میں معمولی مندی بنے گی۔ ۹ مارچ کو سونا چاندی تانبہ لوہا اور اناج میں مندی اور روئی میں گٹھا بڑھی ہوگی۔ دس مارچ کو روئی میں مندی تیز پیپل چاندی گڑ سونے میں اچھی تیزی بنے گی۔ ۱۴ مارچ کو سورج اور بدھ مین راشی میں آ کر میل کرے گا۔ جس سے تل تیل سرسوں السی کھانڈ گڑ شکر روئی سونے چاندی میں تیزی بنے گی۔ گیہوں چنا وغیرہ میں معمولی مندی بنے۔ تانبہ کروڑ آئیل بیہاوں میں خاص تبدیلی ہوگی۔ ۱۵ مارچ کو چاندی سونا روئی میں کچھ مندی ہوگی۔ جبکہ ۱۶ مارچ سے دوبارہ خاص اناجوں میں تیزی کا رخ بنے گا۔ ۱۸ مارچ کو چاول گڑ کھانڈ شکر گیہوں تیل اناج سونا چاندی وغیرہ میں تیزی بنے گی۔ ۲۰ مارچ کو چاندی روئی اناج چنے میں تیزی سونے میں معمولی تیزی بنے گی۔ ۲۲ مارچ کو کیسر مجیٹھ لال چندن گیہوں گڑ لال مرچ وغیرہ چیزوں خاص تیزی جبکہ سرسوں گھی تیز شیئروں میں معمولی تیزی بنے گی۔ ۲۶ مارچ کو جوں چنا گندم اناج گھی سونا چاندی گڑ شکر میں گٹھا بڑھی کے بعد تیزی بنے گی۔ ۲۷ کو روئی میں پہلے مندی پھر تیزی بنے گی۔ تیل تلہن چاندی میں گٹھا بڑھی کے بعد معمولی تیزی بنے۔ ۲۹ مارچ کو مونگ موتی جواہرات سونا چاندی وغیرہ اداتوں گیہوں چنا جوں وغیرہ اناج تل تیل سرسوں روئی کپاس گڑ کھانڈ میں گٹھا بڑھی کے بعد تیزی بنے گی۔ ۳۱ مارچ کو السی سرسوں ارنڈ مونگ پھلی لسن موتی لاکھ روئی جو چنا چاول میں تیززی بنے گی۔

**شیئر بازار** ۔ تاریخ ۲، ۳، ۱۴، ۲۰، ۲۱، ۲۲، ۲۷، ۲۸، ۳۱ کو تیزی بنے گی۔

**اپریل** ۔ ۶ اپریل سے سونا چاندی افیم لال رنگ کی چیزیں سرسوں تل السی گھی اڑدھ ناریل میں مندی چنا مونگ موٹھ جوار تو در میں گٹھا بڑھی کے بعد تیزی ہو۔ ۸، اپریل سے چاول گیہوں وغیرہ اناج چنا کھانڈ میں تیزی بنے گی۔ ۹ سے ۱۳ اپریل کے درمیان بیوپارک چیزوں میں گٹھا بڑھی کے درمیان خاص تیزی کی ہی لائن ہوگی۔ ۱۴ اپریل کو سوریہ میکھ راشی میں آنے سے روئی گیہوں تیل تل سرسوں کپاس پھل گڑ شکر کھانڈ سونا چاندی کاپر میں تیزی بنے گی۔ گیہوں چاول اڑدھ مونگ ہر ہر چنا جوں مٹر میں تیزی بنے گی۔ تاریخ ۱۵ سے بیساکھ ادھک ماس شروع ہوگا۔ روئی سوت سرسوں تیل گھی میں تیزی جبکہ سونا چاندی کاپر گڑ میں مندی ہوگی۔ ۱۷۔ اپریل کو جوں چاول ہنگ تیل تل سرسوں روئی سوت سونا چاندی ہیرا کاپر زست وغیرہ میں مندی بنے گی۔ ۱۸، اپریل سے بدھ وکری ہونے سے ناریل سپاری گھی گڑ کھانڈ شکر بنکنگ شیئرز میں اچھی تیزی ہوگی۔ ۲۰۔ اپریل سے وکری بدھ پچھم میں غروب ہوگا۔ سونا چاندی روئی کپاس شیئروں میں گٹھا بڑھی کے بعد تیزی بنے گی۔ ۲۶، اپریل سے چاندی روئی گڑ میں مندی بنے گی۔ ۲۷، اپریل کو سونا چاندی تانبہ پیتل زست وغیرہ داتوں گیہوں چنا چاول مونٹھ السی روی سرسوں گڑ کھانڈ گھی میں تیزی بنے گی۔ ۲۸، اپریل سے سونا چاندی کاپر وغیرہ چیزوں والسی سرسوں گھی تیز گڑ کھانڈ سپاری اون میں گٹھا بڑھی کے بعد مندی بنے گی۔

**شیئر بازار** ۔ تاریخ ۵، ۶، ۱۳، ۱۴، ۱۵، ۲۰، ۲۱، ۲۲، اپریل کو اچھی تیزی بنے گی۔

**مئی** ۔ تاریخ ۲ سے برہسپت مین راشی میں آنے سے روئی گھی تل تیل سرسوں میں پہلے اچھی مندی بنکر بعد میں تیزی بنے گی۔ گیہوں گڑ شکر کھانڈ اڑدھ مونٹھ سپاری سونا کاپر ناریل ہاتھی دانت کپور نمک میں تیزی ہوگی۔ ۶ مئی سے گیہوں چنا چاول تلہن گھی کھادیہ تیل روئی کپاس پھل بنولہ چاندی وشیئروں میں تیزی بنے گی۔ ۹ مئی کو گیہوں چنا جوار میں تیزی گڑ کھانڈ شکر ہر ہر میں تیزی بنے گی۔ ۱۱ مئی کو گھی روئی سونا چاندی گیہوں جو چنا مونگ موٹھ رائی میں تیزی سرسوں السی ارنڈی میں مندی بنے گی۔ ۱۴ مئی کو سوریہ برکھ راشی میں آنے سے سونا چاندی گڑ کھانڈ شکر کپاس روئی سوت بدام سپاری ناریل تل تیل سرسوں وغیرہ میں تیزی بنے گی۔ تاریخ ۱۵ سے چنا جو چاول میں تیزی بنے گی۔ ۲۰ مئی سے گیہوں چنا ہر ہر میں اچانک مندی کا ماحول بنے گا۔ ۲۳ مئی سے گیہوں چاول وغیرہ اناجوں میں گڑ چنا ہر ہر تانبہ میں آٹھ دن میں تیزی بنے گی۔ ۲۵ مئی کو گھی روئی سونا تل تیل ارنڈ السی سرسوں جوں چنا باجرہ جوار اون سپاری مرچ رائی میں تیزی کا رُخ بنے گا۔ ۲۶ مئی سے سونا چاندی تانبہ لوہا وغیرہ ادتوں گڑ شکر گیہوں السی روئی لال مرچ ہلدی گھی میں تیزی بنے گی۔ ۳۰ مئی کو شنی مارگی ہونے سے اچانک بازاروں کا رُخ بدل سکتا ہے۔ روئی میں مندی بن کر سدھارن تیزی بنے گی۔ سونا چاندی تانبہ تل تیل سرسوں ہنگ کالی مرچ سویابین میں تیزی شیئر بازار میں جھٹکے کی تیزی بنے گی۔

**شیئر بازار** ۔ تاریخ ۲، ۳، ۴، ۶، ۷، ۱۱، ۱۲، ۱۴، ۱۵، ۲۶، ۲۷، ۳۰ کو اچھی تیزی بنے گی۔

**جون** ۔۴ جون سے چاندی گھی کھانڈ میں خاص گھٹا بڑھی سے معمولی مندی بنے گی۔ اناج گیہوں چاول اور روئی میں پہلے تیزی پھر مندی بنے گی۔ ۶ جون کو گیہوں جو چنا چاول روئی کپاس سوت افیم تل تیل بنکنگ شیئرز میں تیزی بنے گی۔ ۸ جون سے روئی سوت ریشم سن کپور کستوری سونا چاندی چندن اڑدھ مونگ مونٹھ چنے باجرہ السی ناریل میں تیزی بنے گی۔ ۹ جون سے السی ارنڈی تیل گھی گڑھ کھانڈ شکر میں تیزی اور چاندی گیہوں جو چنا مٹر ہرہر میں مندی بنے گی۔ ۱۲ جون کو شنی واری اماوس ہونے سے روئی کپاس سوت سونا چاندی تل تیل سرسوں چاول گڑ کھانڈ میں تیزی بنے گی۔ ۱۳ جون اتوار کو چندر درشن ہونے سے گڑ تیل سونا چاندی ہرہر میں تیزی ہوگی۔ ۱۵ جون کو سوریہ متھن راشی میں آکر کیتو کے ساتھ میل کرے گا۔ جس سے تل تیل گڑ کھانڈ شکر چینی گھی مونگ اڑدھ گیہوں چنا چاول وغیرہ اناج سونا چاندی میں تیزی بنے گی۔ ۱۷ جون سے گھی اناج میں تھوڑا مندہ روئی سونا چاندی تانبہ میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی ہوگی۔ ۱۹ جون سے روئی کھانڈ میں تیزی چاندی گیہوں تل سرسوں میں مندی ہوگی۔ ۲۰ جون کو تل تیل سرسوں مونگ پھلی گھی گڑ کھانڈ نمک میں خاص تیزی بنے گی۔ ۲۲ جون کو سوریہ اردھرا میں آنے سے روئی سوت کپاس کھل السی ارنڈ موتی گیہوں چاول جوں چاندی میں تیزی بنے گی۔ سونے کا پر شیئر بازار میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی بنے گی۔ ۲۵ جون کو بدھ آردھرا میں آنے سے گیہوں تل اڑدھ جوں چنا مونگ موٹھ چاول دالیں کھانڈ میں مندی کی جگہ تیزی کا رخ بنے۔

**شیئر بازار** ۔ تاریخ ۶، ۷، ۸، ۹، ۱۵، ۲۱، ۲۲، ۲۳ جون کو شیئر بازار میں تیزی رہے گی۔

**جولائی** ۔۵ جولائی کو شکر سنگھ راشی میں آنے سے گیہوں چاول وغیرہ اناج سونا تانبہ جوں چنا گیہوں لال چندن مجیٹھ لال مرچ و دوسری لال رنگ کی چیزوں و گھی میں تیزی ہوگی۔ چاندی میں بھی تیزی بنے گی۔ ۶ جولائی کو روئی سونا چاندی گڑ کھانڈ کپاس بنولہ ارنڈ السی سرسوں لاکھ دیودار و تل جوار اڑدھ چاول ناریل کیسر میں تیزی بنے گی۔ ۸ جولائی سے سونا چاندی کا پر روئی مونگ دال وغیرہ میں معمولی مندی کے بعد تیزی ہو۔ ۱۰ جولائی کو روئی چنا چاندی چاول وغیرہ میں تیزی کی جگہ مندی کا رخ بنے گا۔ ۱۳ جولائی منگلوار کو چندر درشن ہونے سے روئی سونا چاندی گڑ سرسوں مونگ پھلی میں گھٹا بڑھی کے بعد خاص تیزی بنے گی۔ ۱۴ جولائی کو گڑ کھانڈ شکر سرسوں سویابین میں تیزی ہو۔ ۱۵ جولائی سے تل تیل سرسوں گڑ کھانڈ اڑدھ مونگ مونگ پھلی میں تیزی بنے گی۔ ۱۶ جولائی سے سوریہ کرک میں آنے سے سوت بادا سپاری گڑ کھانڈ شکر تل ناریل سرسوں چاندی سونا میں تیزی کا یوگ ہے۔ ۱۷ جولائی سے گیہوں جوں جوار باجرہ اڑدھ مونگ چنا میں کچھ مندی کے بعد تیزی ہوگی۔ ۲۰ جولائی کو سورج پکھ پنچھتر میں داخل ہونے سے روئی سونا چاندی السی گیہوں لال رنگ کی دوسروں چیزو تل تیل سرسوں کھانڈ چاول ہینگ ہلدی لاک گوار موم میں تیزی بنے گی۔ ۲۳ جولائی سے سونا چاندی سوت سرسوں کپاس بنکنگ شیئرز آئی ٹی سیکٹر میں خاص تیزی کا چانس بنے گا۔ ۲۹ جولائی سے گیہوں چ چاول وغیرہ اناج میں تیزی سونا چاندی میں گھٹا بڑھی کے بعد تیز ہو۔

**شیئر بازار** ۔ تاریخ ۵، ۶، ۱۴، ۱۶، ۲۰، ۲۱، ۲۳، ۲۴، ۳۰ جولائی اچھی تیزی بنے گی۔

**اگست** ۔ یکم اگست سے گیہوں چاول وغیرہ اناج گڑ کھانڈ او ریشمی کپڑے گھی روئی تیل سافٹ ویئر اور آئی ٹی سیکٹر تیل کے متعلق شیئروں میں بھی خاص تیزی بنے گی۔ ۵، اگست سے گھی گڑ کھانڈ نمک تیل ہلدی لال مرچ میں تیزی بنے گی۔ ۱۱، اگست بدھوار کو چندر درشن ہونے سے سونا چاندی روئی سوت سن گڑ شکر کھانڈ میں مندی بنے گی۔ ۱۶۔ اگست کو سوریہ سنگھ راشی میں آنے سے سونا چاندی کا پر روئی کھا گڑ شکر تل تیل ارنڈ سرسوں اور لال رنگ کی چیزیں تیز ہوگی۔ شیئروں اور اناجوں میں کچھ مندی بنے۔ ۲۰ اگست سے گھی گڑ شکر گیہوں جو چنا وغیرہ بنکنگ شیئرز میں تیزی بنے۔ ۲۴، اگست سے سونا چاندی او گیہوں چاول وغیرہ اناجوں کے بھاؤ درمیانہ رہیں گے۔ ۲۶ اگست سونا چاندی تانبہ پتل گیہوں گڑ میں تیزی بنے گی۔ ۲۷ اگست سے چاندی گھی میں خاص تیزی روئی شیئر بازار میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی السی چنا بنولے بھی تیز ہونگے۔ ۳۱ اگست سے سرسوں سویابین کھانڈ گ کروڑ آئی میں تیزی بنے۔ سونے میں بھی آگے جاکر تیزی بنے گی۔

**شیئر بازار** ۔ تاری، ۱، ۲، ۳، ۵، ۲۰، ۲۱، ۲۷، ۳۰ اگست کو اچھی تیزی بنے گی۔

**ستمبر** ۔ یکم ستمبر سے روئی چاندی افیم میں گھٹا بڑھی کے بعد معمولی مندی سونا گڑ کاپر کھانڈ چنے میں کچھ تیزی کا ماحول بنے گا۔ ستمبر کو چاندی میں پھر مندی اور سونا کاپر روئی چاول گیہوں وغیرہ اناجوں میں تیزی بنے گی۔ ۵ ستمبر کو روئی کپاس سوت سن پاٹھ باردا

مونگ پھلی کھانڈ اڑدھ وغیرہ اناج میں تیزی بنے گی۔ ۱۰ ستمبر سے گیہوں چنا چاول تلہن گھی کھادیہ تیل روئی کپاس کھل بنولہ سونا چاندی اور شیئروں میں تیزی بنے گی۔ ۱۲ ستمبر کو روئی شیئروں چاندی میں پہلے گھٹا بڑھی بعد میں تیزی بنے گی۔ گیہوں جوں چنا اناج سونے میں تیزی بنے۔ ۱۳ ستمبر کو روئی کپاس ریشم سوت سونا چاندی لوہا گھی تیل السی سرسوں ارنڈ چاول اڑدھ جوار سپاری ناریل میں پہلے تیزی بنے گی لیکن روئی شیئر سونے میں بعد میں مندی بنے گی۔ ۱۶ ستمبر کو سوریہ کنیا راشی میں آنے سے روئی ناریل سپاری تل تیل مجیٹھ لال رنگ کی چیزیں لال مرچ چنا تیز ہوں گے۔ کروڈ آئیل اور چاندی شیئروں میں مندی کا رُخ بن سکتا ہے۔ ۱۸ ستمبر سے ۲۶ ستمبر کے درمیان خاص جنسوں و شیئر بازار میں گھٹا بڑھی کے درمیان خاص طور مندی کا رخ رہے گا۔ ۲۷ ستمبر کو گیہوں جوں جوار گڑ کھانڈ کپاس روئی سوت ہرڑ ہلدی ہینگ سن میں تیزی بنے گی۔ ۲۸ کو اڑدھ مونگ مسر ہر ہر میں کچھ تیزی روئی اور چاندی میں گھٹا بڑھی کے مندی بنے۔ ۳۰ ستمبر کو گیہوں جوں چنا شکر کھانڈ ہلدی سونا کاپر میں تیزی بنے گی۔ روئی چاندی گھی میں گھٹا بڑھی کے تیزی بنے گی۔

**شیئر بازار**۔ تاریخ ۱، ۵، ۷، ۱۲، ۱۳، ۲۷، ۲۹، ۳۰ ستمبر کو تیزی کی اُمید ہے۔

**اکتوبر**۔ مہینے کے شروع میں کچھ مندی کا رخ ہونے کی وجہ سے تاریخ ۵ کو اناج گیہوں چاول بنکنگ شیئرز روئی کپاس میں تیزی بنے گی۔ ۹، اکتوبر سنیچروار ہونے سے روئی سوت چاندی سونا سرسوں مونگ پھلی میں اچھی تیزی بنے گی۔ ۱۳ کو روئی چاندی گیہوں چاول وغیرہ اناج بنکنگ شیئرز میں گھٹا بڑھی ہوکر تیزی بنے گی۔ ۱۷، اکتوبر کو سوریہ بدھ تلا راشی میں داخل کر منگل و شکر کیساتھ میل کریں گے۔ یہ یوگ خاص تیزی والا معلوم ہو رہا ہے۔ گیہوں جوں چنا السی سونا تانبہ لال چندن مجیٹھ شری پھل سپاری کھانڈ گڑ روئی میں اچھی تیزی بنے۔ چاندی السی سرسوں ارنڈ بنولہ مونگ پھلی میں مندی کی جگہ تیزی کا رخ بنے گا۔ ۱۹، اکتوبر کو گڑ روئی سونا چاندی کاپر زیست کروڈ تیل میں تیزی بنے گی۔ ۲۰ اکتوبر کو سونا چاندی گڑ سوت کپڑا گھی تیل السی ارنڈ بنولہ مونگ پھلی وغیرہ میں تیزی بنے گی۔ ۲۱، اکتوبر کو روئی چنا چاول کپاس بنکنگ شیئرز میں مندی بنے گی۔ ۲۴، اکتوبر کو روئی سوت سن ریشم کپڑا سونا چاندی گڑ شکر لال مرچ سپاری السی سرسوں رائی ہنگ گگل میں تیزی بنے گی۔ ۲۹، اکتوبر کو گیہوں چاول وغیرہ اناج روئی میں مندی بنے گی۔

**شیئر بازار**۔ ۸، ۱۰، ۱۱، ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۰، ۲۳، ۲۴، ۲۵ کو تیزی بنے گی۔

**نومبر**۔ یکم نومبر کو روئی سونا تانبہ پٹل لوہا میں پہلے مندی پھر تیزی کا رخ بنے گا۔ ۲ نومبر کو روئی گھی سوت چاندی چاول میں تیزی آئیگی۔ ۴ نومبر کو گھی تیز سرسوں روئی سونا چاندی کاپر گڑ سرسوں میں خاص تیزی بنے گی۔ ۷ نومبر اتوار کو چندر درشن ہونے سے گڑ تیل سونا چاندی میں تیزی اور روئی میں گھٹا بڑھی کے مندی ہوگی۔ ۱۱ نومبر کو روئی چاندی کھانڈ میں مندی اور روئی میں گھٹا بڑھی ہوگی۔ ۱۶ نومبر کو سورج برشچک راشی میں آنے سے روئی تانبہ چاندی سونا و اونی چیزوں میں تیزی اور لال رنگ چیزوں میں کچھ مندی کا رخ رہے گا۔ ۱۸ نومبر کو روئی و چاندی میں مندی بنکر تیزی بنے۔ چاول السی سرسوں گڑ سونا تیز ہوں۔ سوت گھی چاول و ہاتھی دانت کی چیزوں میں ایک مہینے بعد تیزی بنے گی۔ ۲۶ نومبر کو روئی کپاس سوت چاندی گھی ہلدی میں مندی کے بعد تیزی کا رخ بنے گا۔ ۲۷ نومبر کو روئی میں مندی گیہوں السی میں خاص تیزی جوں چنا گڑ میں بھی تیزی بنے گی۔ ۲۹ نومبر کو روئی میں گھٹا بڑھی ہوکر تیزی رہے۔ چاندی وغیرہ داتو سوت سن بنولہ سرسوں گھی اور سب طرح کے اناجوں میں تیزی بنے۔

**شیئر بازار**۔ تاریخ ۲، ۳، ۴، ۵، ۶، ۱۶، ۲۷، ۲۹ نومبر کو تیزی بنیگی۔

**دسمبر**۔ یکم دسمبر کو گڑ کھانڈ میدہ گوار میں تیزی اناج کے بھاؤ میں مندی بنے گی۔ ۲ دسمبر کو سونا چاندی چاول گیہوں جوں چنا السی سرسوں ارنڈ ہینگ گگل کھانڈ میں تیزی ہوگی۔ ۷ دسمبر منگلوار کو چندر درشن ہونے سے روئی میں پہلے مندی بعد میں تیزی سونا چاندی کاپر میں گھٹا بڑھی کے تیزی ہو۔ ۱۰ دسمبر کو گھی گڑ کھانڈ شکر بنکنگ شیئرز اور شیئر بازار میں تیزی بنے گی۔ ۱۶ دسمبر کو سورج دھن راشی میں ہونے سے روئی کپاس سوت تل تیل سونا چاندی کاپر میں تیزی بنے گی۔ چنا چاول کھانڈ وغیرہ اناج کچھ مندے رہیں۔ ۱۷ دسمبر کو سونا چاندی چاول اڑدھ گھی دودھ تل تیل سرسوں مونگ پھلی تیز ہونگے۔ ۲۱ دسمبر کو اناج چاندی جیرہ چاول کھانڈ وغیرہ میں مندی بنے گی۔ ۲۳ دسمبر کو گھی تیز سرسوں روئی سونا چاندی کالی مرچ کروڈ آئیل میں تیزی بنے گی۔ ۲۵ دسمبر کو اناج سونے میں مندی گیہوں جوں چنا لال مرچ السی بنولہ شیئرز میں تیزی بنے گی۔ ۲۹ دسمبر کو تل تیل سرسوں بنولہ گڑ کھانڈ ہلدی کپور چاندی میں تیزی بنے گی۔ ۳۰ دسمبر کو ارنڈ بنولہ گیہوں جوں چاندی چنا اناج سونے روئی میں تیزی تیل گڑ مونگ پھلی کپور میں مندی بنے گی۔

# سروارتھ سدھ یوگ / امرت سدھ یوگ سنہ ۲۰۱۰ء

کسی خاص کام کو شروع کرنے کیلئے جلدی میں کوئی مخصوص مہورت نہ ملتا ہو تو نیچے تحریر شدہ مہورتوں (سروارتھ سدھ وغیرہ) سے کوئی مبارک مہورت کو اختیار کر کے شبھ مبارک کام کا آغاز کر سکتے ہیں۔ شادی، منڈن، مکان تعمیر داخلہ نیا مکان وغیرہ کے مہورتوں کے لئے آگے دئے گئے شاستر منعقد مہورت ہی لینے چاہئے۔

سروارتھ سدھ یوگوں میں مہایدھ کرنا امتحان، نوکری چناؤ وغیرہ کے لئے درخواست کرنا، زمین سواری زیورات وغیرہ کی خرید کرنا شبھ ہوگا۔ امرت سدھ یوگوں میں سروارتھ یوگوں والے کام شروع کرنے کے علاوہ بارہ شادی کروانا، پریم محبت کی شادی کرنا کسی مقصد کے لئے جنتر منتر کرنا مبارک ہوتا ہے۔ دوی پشکر، تری پشکر وغیرہ یوگ سروارتھ سدھ یوگوں کی طرح سے ہی مبارک ہوتے ہیں۔

| یوگ شروع | | یوگ ختم | | یوگ شروع | | یوگ ختم | | یوگ شروع | | یوگ ختم | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تاریخ | گھنٹہ منٹ | تاریخ | گھنٹہ منٹ | تاریخ | گھنٹہ منٹ | تاریخ | گھنٹہ منٹ | تاریخ | گھنٹہ منٹ | تاریخ | گھنٹہ منٹ |
| یکم جنوری | ۶_۴۳ | ۱ جنوری | ۲۷_۵۶ | ۲ مئی | طلوع آفتاب | ۳ مئی | ۵_۳۷ | ۳۱ اگست | ۱۲_۱۱ | ۲ ستمبر | طلوع آفتاب |
| ۶ جنوری | ۱۷_۲۲ | ۷ جنوری | طلوع آفتاب | ۹ مئی | ۲۱_۴ | ۱۰/ مئی | طلوع آفتاب | ۵/ ستمبر | ۱۰_۵۳ | ۶ ستمبر | ۸_۳۷ |
| ۹ جنوری | طلوع آفتاب | ۹ جنوری | ۱۷_۲۱ | ۱۱ مئی | ۲۵_۰۵ | ۱۲ مئی | طلوع آفتاب | ۱۱ ستمبر | ۱۵_۵۹ | ۱۲ ستمبر | طلوع آفتاب |
| ۱۱جنوری | طلوع آفتاب | ۱۱جنوری | ۲۰_۱۸ | ۱۵ مئی | طلوع آفتاب | ۱۵ مئی | ۲۵_۱۸ | ۱۳ ستمبر | ۱۳_۳۹ | ۱۴ ستمبر | طلوع آفتاب |
| ۱۶جنوری | ۶_۵۴ | ۱۷جنوری | طلوع آفتاب | ۲۳ مئی | طلوع آفتاب | ۲۴ مئی | طلوع آفتاب | ۱۸ ستمبر | ۲۱_۰۹ | ۱۹ ستمبر | طلوع آفتاب |
| ۲۱جنوری | ۲۱_۰۶ | ۲۳جنوری | طلوع آفتاب | ۲۷ مئی | ۱۱_۵۸ | ۲۸ مئی | ۱۲_۱۰ | ۲۴ ستمبر | ۱۱_۳۷ | ۲۵ ستمبر | طلوع آفتاب |
| ۲۵جنوری | ۲۳_۴۰ | ۲۶جنوری | طلوع آفتاب | ۳۰ مئی | طلوع آفتاب | ۳۰ مئی | ۱۴_۱۶ | ۲۶ ستمبر | طلوع آفتاب | ۲۶ ستمبر | ۱۶_۰۷ |
| ۲۷جنوری | طلوع آفتاب | ۲۷جنوری | ۱۵_۲۷ | ۶/ جون | ۶_۰۳ | ۷/ جون | طلوع آفتاب | ۲۸ ستمبر | طلوع آفتاب | ۲۸ ستمبر | ۱۹_۱۶ |
| ۲۸جنوری | ۱۸_۱۴ | ۲۹جنوری | ۲۰_۳۷ | ۸ جون | ۹_۵۳ | ۹ جون | طلوع آفتاب | ۲۹ ستمبر | طلوع آفتاب | ۳۰ ستمبر | طلوع آفتاب |
| ۳فروری | طلوع آفتاب | ۳/ فروری | ۲۴_۲۱ | ۱۲ جون | طلوع آفتاب | ۱۲ جون | ۹_۴۹ | ۳/ اکتوبر | طلوع آفتاب | ۳ اکتوبر | ۱۷_۴۹ |
| ۱۲فروری | ۱۳_۰۳ | ۱۳ فروری | ۱۶_۱۱ | ۱۵ جون | ۵_۰۰ | ۱۵ جون | طلوع آفتاب | ۹ اکتوبر | طلوع آفتاب | ۹ اکتوبر | ۲۴_۲۷ |
| ۱۶فروری | ۲۴_۴۳ | ۱۷فروری | طلوع آفتاب | ۱۵ جون | ۲۷_۵۰ | ۱۶ جون | طلوع آفتاب | ۱۱ اکتوبر | طلوع آفتاب | ۱۱ اکتوبر | ۲۲_۲۶ |
| ۱۸فروری | طلوع آفتاب | ۲۰فروری | ۶_۲۱ | ۲۰ جون | طلوع آفتاب | ۲۰ جون | ۱۹_۳۴ | ۱۵ اکتوبر | ۲۷_۵۴ | ۱۷ اکتوبر | طلوع آفتاب |
| ۲۲فروری | ۷_۳۰ | ۲۳فروری | طلوع آفتاب | ۲۳ جون | ۱۸_۴۸ | ۲۴ جون | ۱۹_۲۴ | ۲۱ اکتوبر | ۱۸_۰۷ | ۲۳ اکتوبر | طلوع آفتاب |
| ۲۵فروری | طلوع آفتاب | ۲۶فروری | طلوع آفتاب | ۲۷ جون | ۲۳_۵۷ | ۲۸ جون | طلوع آفتاب | ۲۵اکتوبر | ۲۴_۴۹ | ۲۶ اکتوبر | طلوع آفتاب |
| ۳ مارچ | طلوع آفتاب | ۳ مارچ | ۱۰_۲۱ | ۲۸ جون | ۲۶_۲۱ | ۲۹ جون | طلوع آفتاب | ۲۷اکتوبر | طلوع آفتاب | ۲۷ اکتوبر | ۲۵_۵۸ |
| ۱۲ مارچ | طلوع آفتاب | ۱۲ مارچ | ۲۲_۳۳ | ۴ جولائی | طلوع آفتاب | ۴ جولائی | ۱۶_۲۷ | ۲۸ اکتوبر | ۲۵_۵۷ | ۲۹ اکتوبر | ۲۵_۳۱ |
| ۱۶ مارچ | ۶_۴۸ | ۱۷ مارچ | طلوع آفتاب | ۶ جولائی | طلوع آفتاب | ۶ جولائی | ۱۹_۵۳ | ۳/ نومبر | ۱۷_۲۱ | ۴/ نومبر | طلوع آفتاب |
| ۱۸ مارچ | طلوع آفتاب | ۱۹ مارچ | ۱۱_۵۲ | ۷جولائی | ۲۰_۳۳ | ۸ جولائی | طلوع آفتاب | ۶ نومبر | طلوع آفتاب | ۶ نومبر | ۱۰_۵۶ |
| ۲۲مارچ | طلوع آفتاب | ۲۳مارچ | طلوع آفتاب | ۱۲ جولائی | ۱۴_۵ | ۱۳جولائی | طلوع آفتاب | ۸ نومبر | طلوع آفتاب | ۸ نومبر | ۸_۲۸ |
| ۲۵مارچ | طلوع آفتاب | ۲۶مارچ | طلوع آفتاب | ۱۳ جولائی | ۱۱_۳۷ | ۱۴جولائی | طلوع آفتاب | ۱۲ نومبر | ۱۱_۵۴ | ۱۳ نومبر | ۱۴_۲۵ |
| ۲۸مارچ | ۲۵_۴۸ | ۲۹مارچ | طلوع آفتاب | ۲۱ جولائی | طلوع آفتاب | ۲۱جولائی | ۲۵_۱۵ | ۱۶ نومبر | ۲۳_۰۹ | ۱۷ نومبر | طلوع آفتاب |
| ۲ اپریل | ۱۷_۳۶ | ۳ اپریل | طلوع آفتاب | ۲۵ جولائی | ۶_۳۷ | ۲۶جولائی | طلوع آفتاب | ۱۸ نومبر | طلوع آفتاب | ۲۰نومبر | ۵_۴۱ |
| ۴ اپریل | ۱۹_۰۳ | ۵ اپریل | طلوع آفتاب | ۲۶ جولائی | ۹_۰۹ | ۲۷جولائی | طلوع آفتاب | ۲۲ نومبر | ۷_۴۰ | ۲۳نومبر | طلوع آفتاب |
| ۱۳ اپریل | طلوع آفتاب | ۱۳ اپریل | ۱۵_۴۳ | ۱/ اگست | ۲۶_۰۱ | ۲ اگست | طلوع آفتاب | ۲۴نومبر | طلوع آفتاب | ۲۴نومبر | ۷_۵۷ |
| ۱۵اپریل | طلوع آفتاب | ۱۵ اپریل | ۱۸_۰۶ | ۴ اگست | ۵_۱۰ | ۵ اگست | طلوع آفتاب | ۲۵نومبر | ۷_۳۴ | ۲۶نومبر | ۶_۵۵ |
| ۱۷ اپریل | ۱۸_۵۲ | ۱۸ اپریل | طلوع آفتاب | ۸ اگست | ۲۴_۳۶ | ۹ اگست | ۲۱_۵۷ | ۱/ دسمبر | طلوع آفتاب | ۱/ دسمبر | ۲۲_۵۵ |
| ۱۹ اپریل | طلوع آفتاب | ۱۹ اپریل | ۱۸_۰۲ | ۱۰ اگست | طلوع آفتاب | ۱۰ اگست | ۱۹_۰۴ | ۱۰ دسمبر | طلوع آفتاب | ۱۰ دسمبر | ۲۲_۵۶ |
| ۲۲اپریل | طلوع آفتاب | ۲۲ اپریل | ۱۵_۲۳ | ۱۸اگست | طلوع آفتاب | ۱۸اگست | ۶_۵۲ | ۱۴دسمبر | ۷_۲۴ | ۱۵ دسمبر | طلوع آفتاب |
| ۲۵اپریل | ۱۰_۱۸ | ۲۶ اپریل | طلوع آفتاب | ۲۲اگست | طلوع آفتاب | ۲۲اگست | ۱۵_۱۱ | ۱۶ دسمبر | طلوع آفتاب | ۱۷ دسمبر | ۱۴_۳۱ |
| ۲۹اپریل | ۲۷_۲۱ | ۳۰ اپریل | ۲۷_۲۳ | ۲۳ اگست | طلوع آفتاب | ۲۳اگست | ۱۸_۴ | ۲۰ دسمبر | طلوع آفتاب | ۲۱ دسمبر | طلوع آفتاب |
| | | | | ۲۸اگست | ۵_۴۵ | ۲۸اگست | طلوع آفتاب | ۲۳ دسمبر | طلوع آفتاب | ۲۴دسمبر | طلوع آفتاب |
| | | | | ۲۹ اگست | ۸_۱۷ | ۳۰اگست | طلوع آفتاب | ۳۱ دسمبر | ۲۶_۰۹ | ۱ جنوری | طلوع آفتاب |

